# تہذیب مغرب

## اجزائے ترکیبی

''اس تہذیبی مجموعہ میں ناقص اجزاء بھی تھے اور مکمل بھی، مضر بھی اور مفید بھی، صحیح بھی اور غلط بھی، اس میں علم کے ان بدیہیات کے ساتھ جو ہر شبہہ سے بالاتر ہیں، ایسے غلط قیاسات، خیالات وافکار اور بزعم خود ایسے فیصلے بھی شامل تھے جن میں بحث ومباحثہ اور غور وخوض کی پوری گنجائش موجود ہے، ان میں ایسے علمی نتائج بھی تھے، جو بڑے غور وخوض اور مطالعہ وتجربہ کا نچوڑ تھے اور ایسے بھی تھے جن کے متعلق کچھ کہنا قبل از وقت تھا، وہ اجزاء اور عناصر بھی تھے جو کسی خاص ملک اور قوم کے ساتھ مخصوص نہیں مثلاً تجربی علوم، اور وہ بھی جن میں مغربی تہذیب کی مقامی روح پوری طرح نمایاں تھی، اور مغربی ماحول اور معاشرہ کا ان پر گہرا اثر تھا، اور وہ ان تاریخی انقلابات اور حوادث کا نتیجہ تھے جن سے مغربی اقوام کو اپنے دائرۂ عمل اور مرکز میں گزرنا پڑا، وہ بھی تھے جن کا دین وعقائد سے گہرا تعلق تھا، اور وہ اجزاء بھی تھے جن کو سرے سے مذہب سے کوئی سروکار نہ تھا۔''

(مسلم ممالک میں اسلامیت ومغربیت کی کشمکش:۸)